# اُمّت کا غم ہے۔

# ملے جتنا کم ہے۔

# (یہ تو زمانہ نہیں جان پائے گا۔)

از قلم

محمد فاروق راشد

فہم و شعور کا وارث ہر وہ شخص ہے
جو اچھی بات کی قدر کرے
۔ اپنے نیک عمل سے
۔بہترین طریقہ تبلیغ سے
۔سب کی خیر خواہی سے


اللہ بے حد قریب ہے۔
بہت جلد راضی ہو جاتا ہے۔
یہ 2 جملہ سن کر۔۔۔دین
کے نام پہ کمانے والی بہت
سی دکانیں بند ہو جاتی ہیں۔

ہمارا ہر ”بُرا عمل“۔۔۔فساد

ہمارا ہر ”نیک عمل“۔۔۔فساد مٹانے

کا سبب کیوں؟

۔کیونکہ جن وانس کے اعمال سے ہی

دنیا کے حالات بہتر ہوتے ہیں

یا بگڑ جاتے ہیں۔

جیسے اعمال۔ویسے حالات
اب جس کے اعمال اچھے ہونگے۔جس
کے اعمال کی وجہ سے دنیا کے حالات
اچھے ہونگے
کیاوہ اللہ کا محبوب نہیں بنے گا؟

# انمول موتی ڈاٹ کوم

## ایک تعلیمی سفر

ہر نیک عمل۔۔بندہ کو مقرب

بناتا ہے اللہ کا۔

۔جنتی سے بھی بڑا درجہ

"مُقرَّب"

لفظ وہ لکھیں جس میں محبت
ہو۔خوشبو ہو۔۔دین کی
۔ ایسے لفظ دین پھیلاتے ہیں۔
امن پھیلاتے ہیں۔
رب سے ملا دیتے ہیں۔

آسان تبلیغ کے جدید ذرائع۔

۔سوشل میڈیا

۔وٹس ایپ گروپ

۔یوٹیوب چینل

۔فیس بک گروپ

۔ٹوئٹر اور انسٹاگرام

آسان تبلیغ ۔ اجر لامحدود

# دین کے نام پہ چلنے والی دکانیں

1۔ استخارہ

2۔ تعویذ

3۔ مزار

4۔ رسومات

5۔ مدد کے نام پہ چندہ

6۔ روحانی علاج

کیا ہمارے ایمان کا تقاضا نہیں کہ ان سب دکانوں کو بند کرادیں تاکہ ہم صرف اللہ سے مانگنے والے بن جائیں۔۔۔ در در کی ٹھوکریں نہ کھائیں؟

ہمارے نبی ﷺ نے شخصیت
پرستی نہیں سکھائی۔
کسی صحابی نے کبھی شخصیت پرستی
نہیں کی۔

۔خدارا دین میں نئے نئے کام
رائج کرنے میں کسی کے آلہ کار
نہ بنیں۔

سب کی بھلائی کے لیے سوچیں۔
یہاں تک کہ رب کا فیصلہ آجائے
سب کی بھلائی کے حق میں
یا ہماری موت آجائے۔
۔ دونوں صورت میں فائدہ ہی
فائدہ ہے۔

زندگی کا ہر دن... ہمیں اپنے
طریقہ سے جینے کا موقع دیتا ہے.
زندگی سنوارنے کا موقع.
دنیا کے لیے... دوسروں کے لیے
کچھ بہتر کام کرنے کا موقع.
پہلا ضروری اور اہم ترین کام

ہم اپنی سوچ بدلیں.
دوسروں کی بھلائی سوچنے والے
بن جائیں.



طویل عمر کی دعائیں دینے والوں
سے ایک سوال۔ طویل عمر کی
تمنا کرنے والوں سے ایک سوال۔
۔ یہ دنیا قید خانہ ہے پھر قید خانہ
میں زیادہ رہنے پہ کیسی خوشی؟


جن وانس کے حالات بہتر نہیں ہوسکتے
جب تک اعمال بہتر نہیں ہونگے۔
۔یہی قانون تھا یہی قانون ہے
"جیسے اعمال ویسے حالات"

فرد۔۔خاندان۔۔معاشرہ۔۔قوم

ادارہ۔۔حکومت۔۔ریاست

اور پوری دنیا

یہ تمام ڈھانچہ ایک ہی اصول پہ

مضبوط یا کمزور ہوتا ہے۔جیسے اعمال

ویسے حالات۔

پاکیزہ معاشرہ کی تعمیر میں
جتنا ہمارا کردار بڑھے گا۔۔ہم اللہ
کے قریب ہوتے جائیں گے۔
معاشرہ کو کمزور کرنا یعنی اللہ پاک
سے دور ہونا۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# سوچ

کیا میری نجات ہو چکی ہے؟

کیا مجھے پوری انسانیت کے لیے کچھ کرنا چاہیے؟

کیا میں پوری انسانیت کے لیے کچھ کر سکتا ہوں؟

میں زیادہ سے زیادہ انسانیت کے لیے کیا کر سکتا ہوں اپنی زندگی میں؟

ان کی ہمیشہ کی کامیابی کے لیے دعا

محبت سے پیش آنا

مدد کا جذبہ سب کی خاطر

اگر یہ سب نہیں بھی کر سکتا...تو سوچ تو بدل سکتا ہوں اپنی...!

میری سوچ بدل جائے تو...دنیا بھی بدل جائے گی.انشاءاللہ تعالی

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بچوں کی تربیت اور فہم و شعور کے لیے
ان سے مذاکرہ کیجیے۔

1۔عقیدہ توحید آسان ترین انداز میں

2۔عقیدہ ختم نبوت

3۔ان کی مصروفیت میں واضح ہونے
والی ہر سوچ پہ

یہ بے حد ضروری ہے اگر بچوں
کو سچا مسلمان اور باکردار بنانا ہے تو۔

آئیں ویب رائٹر بنیں۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔اگر آپ چاہتے ہیں
کہ مختصر وجامع تحریر لکھیں جو دراصل سبق
ہو اپنی ذات کے لیے اور دوسروں کے لیے
بھی مفید ہو تو ہم آپ کی مدد کریں گے اس
کام میں۔فی سبیل اللہ
رابطہ کیجیے۔ہمارے فیس بک گروپ۔وٹس
ایپ گروپ یا اسی پوسٹ کے ذریعہ۔

کراماً کاتبین۔۔ہر وقت ساتھ ساتھ

عزرائیل۔۔۔۔۔ملاقات بہت جلد

منکر نکیر۔۔۔۔۔ملاقات بہت جلد

فرشتہ رضوان۔۔۔ملاقات بہت جلد

اور اگر یہ سب یاد نہ رکھا تو۔۔!

فرشتہ مالک۔۔ملاقات بہت ہی

جلد۔اللہ مجھے بھی بچائے آپ

کو بھی۔آمین

لڑکیوں کے لیے سیکھنے

کا موقع

انمول موتی ڈاٹ کوم

روزمرہ کے "اعمال" سے

دنیا کے "حالات" خراب

کرنا

بدترین دہشت گردی

دنیا بھی تباہ ۔ اللہ بھی

ناراض

آج رب کے قریب ہوناچاہا؟
اگرقریب ہوناچاہاتواس
مقصد کے حصول کے لیے
عملی طور پہ کیاکیا؟
👈 دل کی کیفیت یہی بن
جائے..یہ مقام ابھی تھوڑا
اور آگے ہے صاحب۔

میرارب مجھ سے کتنی
محبت کرتاہے؟
👈 اس کاپیمانہ ہے وہ کام..
جومیرارب مجھ سے لے
رہاہے اس دنیامیں..!



3 سوال 3 جواب

1۔اللہ ہے؟
اگر دل کہے ہے تودل سے بحث کیجیے کیسے؟

2۔اگراللہ ہے تواس کامجھ سے کچھ تعلق بھی ہے؟
اگردل کہے ہے تودل سے بحث کیجیے کیسے؟

3۔کیااللہ مجھ سے محبت کرتاہے ؟
اب دل سے بحث نہ کیجیے۔۔اس کاجواب ہے۔۔۔
کہ اللہ مجھ سے اس دنیامیں کیاکام لے رہاہے۔۔
جیساکام رب لے رہاہے۔۔بس اتنی ہی محبت ہے رب کی ہمارے ساتھ۔

رب سے۔۔۔رب کونہ مانگا۔۔۔توکچھ بھی نہ مانگا۔

باطل ہے ہروہ کام جومثبت
سوچ میں رکاوٹ بنے۔
باطل ہے وہ کام جوفہم
وشعورمیں اضافہ نہ کرسکے

لچھے دار کہانیاں بہت ہوئیں صاحب
اب ذرا بات ہو فہم و شعور کی

## خَيرُ النّاسِ مَن يَّنفعُ النّاس

بہترین انسان وہ ہے جس کا وجود

دوسروں کے لئے فائدہ مند ہو

اگریہ شرط پوری نہ کرسکیں توجینامرنابے معنی ہے۔



جہالت سے نفرت...جاہل سے
ہرگزنہیں۔
کفرسے نفرت..کافرسے
ہرگزنہیں۔

👈 جوقابل ہمدردی ہیں اُن
سے نفرت کے درس
دینابندکردیں۔




کیاآخری نبی ﷺ کے غم کوامت نے اپناغم بنایا؟
کیا کسی مسلک کسی فرقہ نے نبی ﷺ کاحق ادا کرنے کی کوشش بھی کی؟

18:05

ابوجھل..کے پاس بار بار دعوت دینے جانا.
یہودی بچے کے سرہانہ بیٹھ کے رونا
5 گھنٹے رو رو کرامت کے لیے دعا کرنے والے نبی ﷺ کی امت کاآج کیاحال ہوگیا؟

کیاہم نے اپنے حصہ کاکچھ کام کرنے کی کوشش بھی کی؟

18:07

ہمیں عہد کرناہوگا...محمد ﷺ سے وفاکرنے کا...
امت کاحق ادا کرنے کا.
دن رات امت کے لیے کوشش محنت دعاکرناہوگی..پھرشفاعت کی امیدرکھناہوگی.

18:09

اگرہم اس وقت اپنے رب کی
بات کررہے ہیں-پڑھ رہے ہیں-
لکھ رہے ہیں تویقین رکھیں
یہ ہم پہ رحمت ہے ہمارے
ربِ کریم کی--الحمداللّٰہ-


انسانیت کی اہم ترین مدد؟
👈 مثبت سوچ اور فہم وشعور کافروغ۔

فہم وشعور کے ازلی دشمن
"لالچ۔خوف۔محبت"
👈 صرف اللہ پاک کی
محبت ایسی ہے جوفہم
وشعور میں اضافہ کرتی ہے۔

شریعت۔طریقت۔معرفت۔
حقیقت۔۔نام کچھ بھی رکھ
لیں۔۔اصل میں سبھی کچھ
ہے۔۔۔صرف رجوع الی اللّٰہ۔

فہم وشعورکی منزل

فہم وشعورکی معراج

👈 رجوع الی اللہ

(اللہ سے تعلق جوڑنا)


فہم وشعورکی منزل
فہم وشعورکی معراج
رجوع الی اللہ 👈
(اللہ سے تعلق جوڑنا)

میرارب مجھ سے کتنی
محبت کرتاہے؟
اس کاپیمانہ ہے وہ کام۔۔
جومیرارب مجھ سے لے
رہاہے اس دنیامیں۔۔!

اسلامی سزا

فسادی کی سزا...قتل

مرتد کی سزا......قتل

لیکن اسلامی ریاست 👈

موجود نہیں..اور بڑا جرم یہ

ہے کہ اسلامی ریاست

موجود نہیں۔

بہترین مسلمان...دین کی
بہترین خدمت کرتا ہے۔
👈 دینی خدمت کا شعبہ
کوئی بھی ہو اس سے فرق
نہیں پڑتا۔

دین کی خدمت کیجیے۔
یہ باغ۔۔یہ گلشن

👈 نبی ﷺ کے خون پسینہ
سے لگایا گیا ہے۔

دین کی خدمت کیجیے۔
یہ باغ۔۔یہ گلشن

👈 نبی ﷺ کے خون پسینہ
سے لگایا گیا ہے۔




Like Comment Share

مدینہ جانے کی تمنااورخوشی ایمان
کاتقاضاہے کیونکہ نبی ﷺ کے روضہ
پہ حاضری نصیب ہوتی ہے۔
👈 مگرموت سے ایک خوف ہے
حالانکہ موت کے بنااللہ کی ملاقات
ممکن نہیں۔

Like Comment Share

anmol-moti.com

جب بندہ اللہ پاک کو راضی کرتا ہے تو بندہ کے دل میں خیال آنے پہ اللہ
پاک وہ چیز دینے کا فیصلہ فرماتا ہے۔

1m Reply

anmol-moti.com

ہاتھ اٹھانے اور مانگنے سے پہلے عطا کرتا ہے۔

Just now Reply

anmol-moti.com

کبھی اللہ بغیر تمنا کے بھی ہر ضرورت پوری فرماتا ہے۔

یقینی طور پہ ایسے شخص سے
ڈرنے کی ضرورت ہے۔
دور رہنے کی ضرورت ہے۔
قطع تعلق کرنے کی
ضرورت ہے۔
جو سوشل میڈیا کو "ٹائم
پاس" سمجھتا ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## ھر نفس کو چکھنا ھے موت کا ذائقہ

☆ موت ایک تکلیف... بڑی تکلیف کا نام

☆ موت ہر لذت کو ختم کرنے والی

☆ دنیا کی ہر نعمت کو دور کرنے والی

## مگر

یہ موت ہی تو ہے جو ہمیں ہمارے اس رب سے ملانے والی ہے

جو ستر ماؤں سے زیادہ اپنے بندوں سے محبت کرتا ہے

## اور

موت ہی وہ دروازہ ہے جس سے گذرنے کے بعد ہم اپنے رب کو دیکھ سکیں گے.

کیا ھمیں اس ملاقات کی خوشی ہر خوشی سے بڑھ کر نہیں ھونی چاھیے؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

"درجات اور فضیلت" کی دوڑ

سے باہر رہ کر صرف اتنی کوشش

کافی ہے کہ۔۔۔!

اللہ پاک ہم سے راضی ہو جائے۔

۔ اللہ مل گیا تو سب کچھ مل گیا۔

MORE

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

مسلمان....!

ایک بے عمل مسلمان...... پوری دنیا کے حالات کو متاثر کرتا ہے

باعمل مسلمان..... کے اعمال پہ اللہ پاک کی رحمت نازل ہوتی ہے.

مسلمان کی کوئی ذاتی زندگی نہیں

مسلمان کا کوئی ذاتی معاملہ نہیں

مسلمان.... اللہ پاک کے ساتھ ایک معاہدہ کا نام ہے.

مسلمان... اللہ پاک کا غلام ہے

اور غلام کی اپنی کوئی مرضی نہیں ہوتی.

اس قید خانہ ( دنیا) میں جو مسلمان اپنی مرضی کی زندگی گزارنے کا جرم کرے گا

موت کے بعد..... اللہ پاک کی محبت وشفقت اور نعمتوں سے محروم ہوسکتا ہے.

کیا یہ بات ہمیں باعمل مسلمان بنادینے کے لیے کافی نہیں؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

Share Edit Delete


ناراضگی ختم کرنے سے زیادہ
ضروری ہے۔۔ ”ناراضگی کی
وجوہات“ کو ختم کرنا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# طبقاتی فرق...اسلامی معاشرہ کا دشمن

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

امیر جب اپنی پر تعیش زندگی میں کمی کرنے کو راضی نہ ہو اور غریب ضروریات زندگی کے لیے مارا مارا پھرتا ہو تو ایسا معاشرہ طبقاتی فرق کا شکار کہلاتا ہے. کیا ہم ایک ایسے ہی معاشرہ کے فرد نہیں ہیں؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

ہم اگر اللہ پاک کی محبت میں اپنی زندگی کا زاویہ تھوڑا سا بدل دیں

تو یقینی طور پہ معاشرہ مساوات کی طرف بڑھنا شروع ہو جائے گا

کیا مساوات قائم کرنا آج ہی سے شروع کرنا ضروری نہیں؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

جو ہمارے جگر گوشہ..ہماری اولاد کی ضروریات ہیں...کیا وہ سبھی کی اولاد کی ضروریات نہیں ہیں؟

اگر ہیں...تو کیا ہم اپنی طرز زندگی میں تھوڑی سی تبدیلی اس لیے لا سکتے ہیں کہ کسی کی مدد کر سکیں؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

ہمیں یاد رکھنا ہے کہ؛

ع درد دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو

ورنہ طاعت کے لیے کم نہ تھے کروبیاں

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

ہمارے ہر نئے دن میں یہ عزم ہو کہ آج میں نے پوری کوشش کرنی ہے کہ

ہر ضرورت مند کی مدد کر سکوں.....ہر ممکن طریقے سے.

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

یہی وہ طریقہ ہے جس سے ہم طبقاتی فرق کی مصیبت کو ہرا سکتے ہیں.

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بہترین ممکنہ تعلق

اللہ اور بندہ کا ہے۔

اگر ہمیں اب تک یہ تعلق

نصیب نہیں ہوا تو زندگی بے معنی ہے۔

اللہ سے فوری رجوع کا طریقہ ہے

اللہ کو کسی بھی نام سے۔۔کسی زبان میں

ایک بار پکارنا ہو گا۔۔وہ مایوس نہیں

کرے گا

کیونکہ وہ رحیم۔کریم۔ودود۔رحمٰن۔

غفور ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

نبی پاک ﷺ کی زیارت کے لیے

# جَزَاللّٰہُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَّاھُوَاَھلُہٗ

(300 مرتبہ روزانہ سوتے وقت)


اسلامی اجتماعی مثبت سوچ
کافروغ۔۔۔ہم سب پہ فرض ہے۔
تاکہ مسلمان یکجاہوں۔۔عزت
واحترام کے رشتوں میں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# تبلیغ اور دعوت...ایک ذمہ داری

دین کی بات دوسروں تک پہنچانے پہ اجر کا وعدہ ہے

اور مسلمان پوری انسانیت کی بھلائی کا ذمہ دار ہے

اسی لیے اجر کے باوجود احساس ذمہ داری کا تقاضہ یہ ہے کہ ہم

دین کی تبلیغ...دعوت...اور نشرو اشاعت

کا کام ذمہ داری سمجھ کر...اپنا فرض منصبی سمجھ کر نبھائیں

بالکل اسی طرح جیسے ایک ادارہ کا ملازم اپنی ڈیوٹی پوری ذمہ داری سے ادا کرتا ہے

اور اسے یقین ہوتا ہے کہ تنخواہ مقررہ وقت پہ ضرور ملے گی

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

معلومات مہیا کرنے سے زیادہ کوشش
یہ ہو کہ ہم سب مل کر ایک مثبت
سوچ کو فروغ دیں۔۔۔جو سب
مسلمانوں کو ایک بنا دے۔۔فرقے اور
مسلک ختم ہو جائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# برائیاں

## برائیاں گنوانا...طنز کرنا....اصلاح کا سبب نہیں ہو سکتا

یہ وقت امت کی برائی کرنے کا نہیں

یہ وقت پاکستانی قوم کی برائی گنوانے کا نہیں.

یہ وقت ہے....امت کو ایک کرنے کا

یہ وقت ہے پاکستانی قوم کو یکجا کرنے کا

اس کا علاج یہ ہے کہ ہم

مسلمان ہونے کے ناطہ اور پاکستانی ہونے کے ناطہ

سب سے پہلے اللہ پاک کو راضی کریں

ہم توبہ کر لیں...جو کچھ آج تک کرتے رہے ہیں.

پھر....دوسروں کی قدر کرنے والے بنیں.

امت بھی ایک ہو گی... پاکستانی بھی ایک ہو جائیں گے.

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

قادیانی۔۔۔غیر مسلم اور مرتد ہے۔
یہ ہے ہر مسلمان کا عقیدہ۔

۔ کافر سے نفرت نہ کرنا ہمارے نبی
ﷺ کی سنت ہے۔
مرتد کو سزا دینا اسلامی ریاست کا کام ہے
۔ اسلامی ریاست موجود نہیں

☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# کامیابی

موت سے پہلے اگر میں اپنے رب کو راضی کرلوں

اور وہ سب حاصل نہ کرسکوں جو میرے دل کی خوشی ہے

تو پھر بھی یہ بہت نفع کا سودا ہے

مگر مجھے یقین کامل ہے کہ میرا مہربان رب مجھے اپنی رضا کے ساتھ

وہ سب بھی ضرور دے گا . . . جو میرے دل کی چاہت ہے

☆☆☆☆☆☆☆☆



تقدیس کے معترف رہیں۔
عقیدت کے قائل رہیں۔
فضیلت کے گُن گاتے رہیں۔
درجات کا بیان خوب کریں۔
مگر خدارا وہ کام بھی ضرور کریں جس
پہ نجات کادارومدار ہے۔
۔ وہ کام ہے غمِ اُمّت
۔ وہ کام ہے اتحاد بین المسلمین
۔ وہ کام ہے نفرتوں کا خاتمہ
۔وہ کام ہے محبتوں کا فروغ
۔ وہ کام ہے دردِ دل
۔وہ کام ہے سب کی ہدایت کی محنت
اور یہی ہماری اصل پہچان ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جرم عظیم

ہم نے جرم کی روک تھام کے لیے پولیس بنائی مگر جرائم کی شرح دن بدن بڑھی۔

حکومت تبدیل کی تا کہ ملک بہتری کی طرف جائے مگر ملک ابتری کی طرف جا رہا ہے۔

غربت کو کم کرنے کی کوشش کی مگر غریبوں کے نوالے چھین لیے گئے۔

بیروزگاری اور مہنگائی کو قابو کرنے کی کوشش میں صرف چند اکاؤنٹ بھرے جا سکے۔

لیڈر سب ہیں...انقلاب سب لا رہے ہیں مگر سسکیاں کوئی نہیں سنتا...آنسو کوئی نہیں پونچھتا

بہتے خون کو کوئی نہیں روکتا....!

وکیل اور جج کا نظام انصاف مہیا کرنے میں لگے ہیں مگر وہاں جو ہو رہا ہے

وہ پوری قوم برداشت کر رہی ہے...اللہ دیکھ رہا ہے.....اور انتظار ہے

کہ انہیں ہدایت ملے یا اللہ پاک کی پکڑ آ جائے ان پہ۔

ہمارے اسپتال بہت خدمت کرتے ہیں مگر سب کی نہیں

جواب کسی کے پاس نہیں ہے...کہ وہ ملک کیا انقلاب لائے گا جہاں سب کو

علاج کی برابر سہولیات تک میسر نہیں....!

ہمارے تمام تر مسائل حل ہو سکتے ہیں جب اس کی بنیاد ہم توبہ سے رکھیں۔

یا اللہ پاک ہم سب کو معاف کر دے۔آمین

اب اس بنیاد کے بعد اللہ پاک کو حاضر ناظر جان کر قوم کے مسائل کو حل کرنے کے لیے مخلص

ہو جائیں...بس اتنی سی بات پہ رکا ہوا ہے ہمارے مسائل کا حل....!

اور اگر اس کے لیے ہم تیار نہیں تو...پھر اللہ پاک کی پکڑ سے ہمیں بچانے والا بھی کوئی نہیں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

# ڈر...خوف

جو اللہ سے نہیں ڈرتا وہ....!

سانپ، بچھو....گولی، بم...ایٹم بم...غرض ہر چیز سے ڈرتا ہے

جو اللہ سے ڈرتا ہے وہ......!

موت، قبر، حشر اور جہنم تک سے بھی بے خوف ہو جاتا ہے.

اللہ پاک سے ڈرنا عقلمندی اور نہ ڈرنا حماقت کی انتہا ہے.

جو دین کی بات سن نہ سکے۔
دین کی بات پہ رد عمل دینے کے
قابل نہ ہو۔
دین کی بات کو بھی بحث کہے۔
ایسے تعلق سے۔۔ایسے رشتہ سے
لا تعلقی ہزار درجہ بہتر ہے۔

صحابہ کرامؓ کی دعوت
ہمیں دیکھو۔۔ہمارے جیسے بنو۔

1500 سال بعد
آج کے مسلمان کی دعوت
ہمیں نہ دیکھو ہم کیسے ہیں۔۔قرآن وحدیث کو دیکھو۔

یہ ہے ہماری ناکامی کا راز۔۔!

نبی ﷺ کی سنت ہے

"امت کا غم"۔

امت میں قیامت تک آنے

والا آخری انسان بھی شامل ہے

پہلے اس غم کا حق ادا کرنا ہے۔

پھر جنگ کی بات۔پھر جہاد کی صدا۔

کیا یہ حق ادا ہوا؟

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط

# انسان کے مسائل کا حل

انسان کے مسائل کا حل آخر ہے کیا؟

☆ اگر ہر انسان **خوشحال** ہو جائے....!

☆ اگر ہر انسان **صحت مند** رہے.....!

☆ اگر ہر انسان **خوش وخرم** رہے....!

☆ اگر ہر انسان **ہمیشہ زندہ** رہے...!

تو کیا انسان کے مسئلے حل ہو جائیں گے.....؟

## جواب ہے...نہیں.....نہیں..نہیں....!

انسان کے مسئلے کبھی بھی حل نہیں ہو سکتے جب تک

## اس کا رب...اس کا سب سے بڑا دوست

اس سے راضی نہ ہو.....ہمیں اپنے دوست کو...اپنے رب کو آج اور ابھی راضی کرنا ہے....جب ہی ہمارے مسئلے حل ہو سکتے ہیں.....ورنہ نہیں.

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

# بامقصد

ایک بے مقصد بات.....وقت کی بربادی

ایک بے مقصد نظر....ایمان کی تباہی

ایک بے مقصد قدم....کردار کی پستی

لایعنی (فضول کام) سے بچنا ایمان کا تقاضہ

☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ہمارا عقیدہ کیا ہو؟

☆ ہر انسان سے اللہ پاک کی رضا کے لیے محبت

☆ کلمہ گو سے بہترین سلوک تاکہ وہ معاونت کرے دینی کاموں میں

☆ دوسرے کی بات کو پوری توجہ سے سننا (فرقہ واریت اور مسلک پرستی کا توڑ)

☆ دوسرے کی صحیح بات سے فوری اتفاق کرنا (اتحاد و یگانگت کی بنیاد)

☆ دوسرے کی رائے کا احترام کرنا (محبت کی بنیاد)

☆ دوسرے کی رائے کی فوری طور پہ نفی نہ کرنا اور اچھا گمان کرنا (محبت کی بنیاد)

☆ اپنی بات کو انتہائی نرم لہجہ اور مناسب الفاظ میں کہنا (محبت کی بنیاد)

☆ علماء کرام سے محبت کا تعلق رکھنا (ہدایت کی بنیاد)

☆ دینی شعار کا مذاق اڑانے والے کو پہلے نرمی سے سمجھانا (پھر ضروری اور شرعی مخالفت)

☆ بحث صرف اس نیت سے کرنا کہ مجھے اچھی بات کی تلاش ہے

☆ ایسی بحث سے بچنا جو اپنا علم ظاہر کرنے کے لیے ہو

☆ شہرت، دکھاوا اور ریاکاری سے بچتے رہنے کی دعا کرنا (بار بار)

☆ اللہ پاک کی معاونت طلب کرنا (فوری توبہ بار بار طلب کرنا)

☆ مسنون اعمال کا اہتمام کرنا (مستحب کاموں کی فکر کرنا)

☆ کسی کی برائی یا نقص بیان نہ کرنا (زندہ یا مردہ)

☆ کسی کے برے اور غلط عقیدہ کو بھی فوری طور پہ رد نہ کرنا (اچھے انداز میں تبادلہ خیال کرنا)

(اللہ پاک ہم سب کو مسلمان ہونے کی حیثیت سے متفق اور متحد رکھے. آمین ثم آمین)

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

رجوع الی اللہ۔۔۔یعنی اللہ کی طرف واپسی

---

یہ لفظوں کی محتاج نہیں۔
یہ جذبوں کی محتاج نہیں۔
یہ عبادتوں کی محتاج نہیں۔
یہ ریاضتوں کی محتاج نہیں۔
یہ فلسفوں کی محتاج نہیں۔

دل کی گہرائی میں بنا لفظ۔۔بنا جذبات کے کہیں۔۔۔یا اللہ مجھے معاف کر دے۔
اللہ اتنا کریم ہے۔رحیم ہے۔ غفور ہے۔ودود ہے۔۔رحمٰن ہے۔۔فوراً معاف کر دے گا۔
دل میں بھی معافی نہ مانگیں صرف آسمان کی طرف دیکھ کر معافی طلب کریں اپنے خیالات میں۔۔۔وہ پھر بھی معاف کر دے گا۔
آسمان کی طرف بھی نہ دیکھیں۔۔۔گردن جھکا کے۔۔سوچ لیں شہ رگ سے قریب ہے۔۔اس سے تعلق قائم کر لیں۔۔بنا لفظوں کے معافی طلب کریں۔۔وہ پھر بھی معاف کر دے گا۔
وہ رب اتنا قریب ہے۔۔اتنا قریب ہے کہ وہ رب نہیں۔۔۔یہ رب کہنا مناسب ہے۔۔اللہ ہمارے ساتھ ہے۔۔ہر سانس میں۔۔ہر قدم میں۔۔ہر احساس میں۔

نم آنکھ کو مایوس نہیں کرتا۔
بے قرار دل کو مایوس نہیں کرتا۔
زبان کے معافی بھرے بول رد
نہیں کرتا۔

وہی خدا ہے۔۔وہی خدا ہے۔۔وہی
خدا ہے۔
سراپائے رحمت۔سراپائے محبت۔
سراپائے مغفرت۔


شکوہ کرو۔۔یا۔۔ جھگڑا۔
جو پھر بھی قریب محسوس ہو۔
وہی خدا ہے۔وہی خدا ہے۔

## سوشل میڈیا پہ دینی خدمت کے چند طریقے

۔ وٹس ایپ گروپ۔ فیس بک گروپ
۔ فیس بک پیج۔ٹوئٹر ۔ ٹمبلر ۔انسٹاگرام
۔یوٹیوب چینل ۔جو دین کی خدمت کرر ہے
ہوں ان کی معاونت ۔سوشل میڈیا ٹائم پاس
نہیں ایک محاذ ہے۔۔اس محاذ پہ بے دینی
ختم کرنا ہمارا نصب العین ہے۔ان شاء اللہ

شیطان کی زندگی

نیک۔۔جب عزازیل تھا۔

بد۔۔۔جب ابلیس قرار پایا۔

یہ دو مراحل کسی کی بھی زندگی میں آسکتے ہیں۔اگر اللہ نہ کرے ترتیب بھی یہی ہو تو پھر بھی یاد رکھیں۔ نجات کا ایک راستہ ہے۔

۔ابلیس کی طرح اللہ کی رحمت سے مایوس نہیں ہونا ہے۔۔چاہے کتنے بھی زیادہ گناہ ہو جائیں۔

اللہ اور بندہ کو قریب کرنا۔۔۔

بندگی۔۔۔کا تقاضا ہے۔

نعرے۔ جھگڑے۔ گالی گلوچ۔ لعن

طعن۔۔۔۔بے مقصد کام ہیں۔

جب کسی پہ کفر کا فتویٰ سنیں

تو پہلا فرض یہ ہے کہ اس کافر

کی ہدایت کے لیے دعا کیجیے شائد

اسے ہدایت ملنے کا سبب میں اور

آپ ہی بن جائیں۔

غلط کو غلط نہ کہنے والا جتنا بھی نیک
پارسا ہو عزازیل جیسا ہی ہے۔
۔ حق کو باطل سے الگ سمجھ
کر حق کا دفاع کرنا۔۔۔۔یہ چیز الگ
کرتی ہے اشرف المخلوقات کو باقی
سب مخلوقات سے۔

فہم وفراست

۔ جو فقیر کو بھی ایک ہنر مند مزدور بنادے

۔ جو خانہ بدوش کو گھر بنانے کا ہنر سکھادے

۔ جو حقارت کا شکار طبقہ کو باعزت بنادے

۔ جو کفر کو بھی اسلام سکھادے

یہ ہے فہم وفراست کی طاقت۔۔یہ ہے مسلمان کی شان

کافر کو کافر کہہ کر اس کی حدود و قیود
کا تعین آج کل ایک مشغلہ سے زیادہ
کچھ بھی نہیں۔
بے نمازی کی سزا کیا ہے اسلامی حکومت
میں۔۔پہلے یہ رائج کر کے دیکھ لیں۔
پھر جو افراد بچ جائیں وہ کافر کے لیے
قانون بنائیں اور خوب بنائیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ؕ

# امام انقلاب...اوران کی دعوت

آج پاکستان میں یا پوری دنیا میں انقلاب برپا کرنے کے دعویدار بہت ہو گئے ہیں...کچھ تو ڈھیٹ بن کر خود کہتے ہیں کہ یہ انقلاب ان کے ہاتھوں اللہ پاک نے لکھ دیا ہے...آیئے ذرا چند وہ باتیں دہرالیں جو ہماری زندگی کو کسی انقلاب سے آشنا کر دیں.آمین

☆ ہے کوئی ایسا لیڈر جو کہتا ہو کہ پوری قوم اللہ سے معافی مانگے...!

☆ ہے کوئی لیڈر جو کہتا ہو کہ ہم اللہ کے بندے ہیں اور اللہ کے بنا ہم کچھ نہیں.

☆ ہے کوئی لیڈر جو کہتا ہو کہ مسلمان کی دنیاو آخرت بنانے کی محنت کی جائے

☆ ہے کوئی لیڈر جو کہتا ہو کہ مضبوط معیشت سے نہیں اللہ کو راضی کرنے سے مسئلے حل ہونگے

☆ ہے کوئی لیڈر جو کہتا ہو کہ خدارا فسق و فجور بھرے میڈیا کو برباد کرنے میں میرا ساتھ دو

☆ ہے کوئی لیڈر جو کہتا ہو کہ محمد ﷺ کے غلام بنو گے تو کامیاب ہو گے ورنہ نہیں.

☆ ہے کوئی منصف جو انصاف سے کہہ دے کہ ہمیں گمراہی چھوڑے بنا موجودہ ذلت ورسوائی سے نجات مل ہی نہیں سکتی

اگر ایسا لیڈر نہیں ہے تو ہمیں اللہ کی طرف رجوع کرنا چاہیے....اللہ سے رحم مانگنا چاہیے اور گڑگڑا کر دعا کرنی چاہیے کہ یا اللہ ہمیں ایسے لیڈر عطا کر جو ہمیں تیری فرمانبرداری کی طرف بلانے والے ہوں.آمین ثم آمین

ہم سب کو قدردان

بننا ہے۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم ط

# صلاحیت

اسلام کا حسن اور خوبصورتی دنیا کے سامنے ایسے انداز میں پیش ہو سکتا ہے کہ کوئی اس سے متاثر ہوئے بغیر رہ ہی نہیں سکے

آج اسلام کو متاثر کرنے والوں کی برائیاں کرنے کا وقت نہیں ہے

اپنی صلاحیت...دین کی خدمت کے لیے پیش کرنے کا وقت ہے

اپنی بھرپور صلاحیت کے ساتھ دین کی خدمت کے لیے اللہ پاک کی بارگاہ میں پیش ہوں اور تنہائی میں اللہ پاک سے عرض کریں

یا اللہ پاک مرنے سے پہلے پہلے کچھ تو کام مجھ سے بھی لے لے....اپنے دین کی خدمت کا

آمین ثم آمین

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

اللہ اور بندہ کے بیچ فاصلے
بڑھانا گمراہ کر دیتا ہے۔
۔ اللہ کی محبت۔اللہ کی رحمت
بس اس پہ بات کریں تاکہ اللہ
ہمارے دل میں بس جائے۔۔
ہمیشہ کے لیے۔

اللہ ہے۔

اللہ ایک ہے۔

اللہ کا کوئی شریک نہیں ہے

یہ سب عقائد ہیں۔۔۔ایمان ہے

مگر۔۔۔!

اللہ کو دل محسوس کرتا ہے ہر وقت ساتھ ساتھ۔۔۔یہ عقیدہ نہیں کیفیت ہے۔

یہ محسوس کرنا ضروری ہے کہ

"اللہ میرے ساتھ ہے"۔


نیک پارسا ہونے سے کچھ بھی نہیں
ہوتا۔۔اگر کچھ ہو سکتا تو عزازیل آج
ابلیس نہ ہوتا۔
۔۔اصل بات ہے "حق اور باطل"
میں فرق کرنا۔۔حق پہ ڈٹ جانا۔
۔۔اسلامی فہم و شعور کا فروغ
ہمارا نصب العین

دین نام ہے اللہ کی اطاعت نبی
ﷺ کے طریقہ پہ۔
اور اس فرمانبرداری کا نتیجہ سامنے
آتا ہے۔ غور و فکر سے۔۔ ہمیں
صرف اپنی جنت کی فکر نہیں
کرنی۔۔سب کے لیے محنت بھی
کرنی ہے۔دعا بھی۔


اگر غلط کو غلط کہنے میں۔۔ مصلحت
سے کام لیا جائے۔۔ تو
شر پھیلتا ہے۔۔فساد پھیلتا ہے۔۔فتنے
سر اٹھاتے ہیں۔
# غلط کو غلط کہیں نتیجہ کچھ بھی ہو


دنیاودین کے کسی شعبہ پہ کسی کی اجارہ
داری قبول نہ کیجیے۔اللہ پہ بھروسہ
کریں۔شعبہ کاانتخاب کریں۔
# پورے اعتماد سے آگے بڑھیں۔اچھے
کام کر کے اپنے ہونے کاثبوت دیں
یہ ہے دنیابدلنے کافارمولا۔یہ ہے جینے
کامقصد۔جس کام کے لیے اللہ نے
پیداکیاہے بلا جھجک کریں۔

پُر اعتماد ہو کے جینا ہی با مقصد زندگی ہے۔
۔ دنیا کا کوئی بھی کام ہو۔
۔ آخرت کا کوئی بھی کام ہو۔

مکمل اعتماد سے آگے بڑھیں۔۔ہر قدم
پہ اللہ ساتھ محسوس ہو گا۔

جو شخص جس محاذ پہ ڈٹا ہوا ہے۔۔
اسے وہاں کام کرنے دیں یعنی
مداخلت نہ کریں۔
۔ ہمارا محاذ ہے فہم و شعور کی بنیاد
پہ غلط کو غلط کہنا۔۔ دینی تعلیم کی
روشنی میں۔

دینی محنت اگر طرزِ نبوت۔ طرزِ صحابہ
پہ نہ ہو تو سن لیجیے۔۔ یہ دینی محنت کے
نام پہ شعبدہ بازی اور دکانداری ہے۔

مسلمان کی شان یہ ہے کہ کوئی
بھی چھوٹے سے چھوٹا کام ایسا نہ
کرے جو صحابہ کرام نے نہ
کیا ہو۔۔اور انبیاء کرام نے کرنے
کو نہ کہا ہو۔
یہی سچی محبت ہے آخری نبی
ﷺ سے۔


پاکستانی میڈیاکی مخالفت کرنے کی
ضرورت نہیں ہے۔۔ان کو معیاری
کام کرکے دکھاناہو گا۔۔اگر یہ ممکن
نہیں توان کی مدد کریں جویہ کام
کررہے ہیں۔

دنیا

برائے نام مسلمان ہونا۔۔۔جرم

آخرت

حقیقی مسلمان نہ ہونا۔۔۔۔ جرم

دونوں قسم کی سزا سے بچنے کا واحد راستہ

# ”تقویٰ و پرہیز گاری“

اللہ کی محبت۔۔۔۔ہر جذبہ پہ حاوی ہو۔
اللہ کی محبت بڑھتی ہی جائے۔۔ہر لمحہ ۔
۔۔۔ یہ ہے بندہ ہونے کی دلیل۔۔۔


طرزِ نبوت۔۔ نتیجہ کی پرواہ کئے
بغیر صرف اللہ کی طرف بلایا۔
طرزِ صحابہ۔۔سب کچھ قربان
کردیا مگر دین پہ آنچ نہ آنے دی۔
دینی محنت = طرزِ نبوت + طرزِ صحابہ

کلمہ کی محنت کیا ہے؟

تمام انبیاء کرام علیہ السلام کا طریقہ

تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم

اجمعین کا طریقہ

باقی سب۔۔فسادی۔

کوئی بھی حکم اگر "عدل وانصاف"
کے خلاف ہوتوایسا حکم اللہ کی
طرف سے نہیں۔۔۔ایسا حکم نبی
کی طرف سے نہیں۔۔ایسا حکم
صحابہ کرام کی طرف سے نہیں۔
# اللہ عدل کرنے والوں سے
محبت کرتا ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# هل یستوی الذین یعلمون والذین لا یعلمون

(القرآن)

مفہوم

کیا وہ لوگ جو علم والے ہیں اور وہ لوگ جو بے علم ہیں برابر ہیں؟

سب سے بڑا مریض۔۔۔وہ ذہنی
مریض ہے جس کو اللہ نے بہترین
دماغ دیا مگر حق و باطل کا فرق جاننے
سے محروم ہے۔

دین۔۔اللہ پاک کی بہترین نعمت ہے جن وانس کے لیے۔۔لیکن پھر بھی اللہ نے فرمایا دین میں جبر نہیں۔

# اب کچھ دانشور کہتے ہیں کہ بیماری اللہ کی طرف سے آتی ہے۔

کیا یہ ممکن ہے کہ بیماری۔گمراہی۔جہالت۔غربت۔بیروزگاری۔ سستی وکاہلی۔ظلم وجبر۔دہشت گردی اور انتہاپسندی اللہ پاک اپنے بندوں پہ مسلط کرے؟

یہ ناممکن ہے۔۔یہ ساری خرابیاں صرف اعمال کا نتیجہ ہیں اور کچھ بھی نہیں۔

جیسے اعمال۔۔ویسے حالات۔

ہماری تمام تر صلاحیت اگر "امت
کی خدمت" کے لیے صَرف
نہیں ہو رہی ہیں تو پھر کس منہ
سے ہم محمدیؐ ہونے کے دعوے
کرتے ہیں؟

بہترین ہجرت؟

برائی سے نیکی کی طرف

ہجرت ہے۔۔!

تاخیر کا مطلب ہے

ناقابل تلافی نقصان

## انسان اور شیطان میں فرق؟

(صرف ندامت)

اگر غلطی پہ ندامت ہے توانسان۔
اگر غلطی پہ ندامت نہیں ہے
توشیطان۔۔!



جراثیم۔۔۔موت کا سبب نہ
تھا۔۔۔نہ ہی ہو سکتا ہے۔
ہم اُس رب کے ماننے
والے ہیں جس کے حکم کے بنا
ایک پتا بھی ہل نہیں سکتا۔

ہر آن ہر گھڑی۔۔شب و روز۔۔ماہ و سال
زندگی کا بہتر سے بہترین کا سفر جاری
رہنا ضروری ہے ورنہ۔۔۔!
زندگی ٹھہرے ہوئے پانی کی طرح
ہو جائے گی۔۔یاد رہے ٹھہرا ہوا پانی گندہ
اور بدبودار ہو جاتا ہے۔



دن میں 5 بار اذان ہوتی ہے۔
جو نماز پہ نہیں جاتا وہ عملی طور پہ یہی کہتا ہے۔۔۔میرا جسم میری مرضی۔۔۔
کیا اس کی مذمت اور اصلاح ضروری نہیں۔۔۔؟


طالب دعاء
ابو لبنہ
شائستہ لب ولہجہ۔۔۔بڑی نیکی
1- چھوٹے بچوں سے شفقت کریں
کیونکہ وہ گناہوں سے پاک ہیں۔
2-بڑوں کی عزت اس لیے کریں کیونکہ
اُن کی نیکیاں ہم سے زیادہ ہیں۔
快手 @guang382769


تعلق۔۔ کس سے رکھا؟
تعلق۔۔ کس سے نہیں رکھا؟
یہ بات اہم نہیں۔
ضروری بات یہ ہے کہ تعلق
کیوں رکھا؟
تعلق کیوں نہیں رکھا؟